64:سورۃ ال-تغابن

| ترتیبِ تلاوت | نام سورہ | مکی / مدنی | تعداد رکوع | آیات | پارہ شمار | نام پارہ |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| 64 | سُوْرَۃُ التَّغَابُن | مدنی | 2 | 18 | 28 | قَدْ سَمِعَ اللّٰهُ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

آیات نمبر 1 تا 10 میں بیان کہ اللہ نے انسان کو اس دنیا میں بغیر کسی مقصد پیدا نہیں کیا، جزاو سزا کا ایک دن مقرر ہے۔ تاریخی شہادت کہ جن قوموں نے اللہ کے رسول کی تکذیب کی، انہیں اللہ نے ہلاک کر دیا اور آخرت میں ان کے لئے سخت عذاب ہو گا۔ اللہ اور رسول اللہ (ﷺ) پر ایمان لانے کی دعوت اور اس دن کے لئے تیار رہنے کی ہدایت جب اہل ایمان کو جنت کے باغوں میں داخل کر دیا جائے گا جبکہ منکرین کو ہمیشہ کے لئے جہنم میں جھونک دیا جائے گا۔

يُسَبِّحُ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَ مَا فِي الْاَرْضِ ۚ لَهُ الْمُلْكُ وَ لَهُ الْحَمْدُ ۫ وَ هُوَ
عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ۝۱ آسمانوں اور زمین کی ہر چیز اللہ کی تسبیح بیان کرتی ہے جو
حقیقی بادشاہ ہے اور صرف وہی حمد و ثناء کے قابل ہے اور وہ ہر چیز پر پوری طرح قادر
ہے هُوَ الَّذِيْ خَلَقَكُمْ فَمِنْكُمْ كَافِرٌ وَّ مِنْكُمْ مُّؤْمِنٌ ۭ وَ اللّٰهُ بِمَا
تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۝۲ وہی تو ہے جس نے تمہیں پیدا کیا، پھر تم میں سے کوئی کافر ہے
اور کوئی مومن اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ وہ سب کچھ دیکھ رہا ہے خَلَقَ السَّمٰوٰتِ
وَ الْاَرْضَ بِالْحَقِّ وَ صَوَّرَكُمْ فَاَحْسَنَ صُوَرَكُمْ ۚ وَ اِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ۝۳
اس نے آسمانوں اور زمین کو حکمت و مصلحت کے ساتھ پیدا کیا ہے اور اس نے تمہاری

صورتیں بنائیں تو بہت عمدہ بنائیں اور تم سب کو اسی کی طرف واپس لوٹ کر جانا ہے
یَعْلَمُ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ وَ یَعْلَمُ مَا تُسِرُّوْنَ وَ مَا تُعْلِنُوْنَ ؕ وَ
اللّٰهُ عَلِیْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿۴﴾ وہ آسمانوں اور زمین کی ہر چیز کو جانتا ہے اور وہ
جانتا ہے جو کچھ تم چھپاتے ہو اور جو کچھ تم ظاہر کرتے ہو اور اللہ تو تمہارے سینہ میں
چھپے ہوئے بھید تک جانتا ہے اَلَمْ یَاْتِكُمْ نَبَؤُا الَّذِیْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَبْلُ ؗ
فَذَاقُوْا وَبَالَ اَمْرِهِمْ وَ لَهُمْ عَذَابٌ اَلِیْمٌ ﴿۵﴾ کیا تمہیں ان لوگوں کی خبر
نہیں پہنچی جنھوں نے اس سے پہلے کفر کیا تھا اور پھر اپنے اعمال کے وبال کا مزہ چکھا اور
آخرت میں ان کے لیے ایک دردناک عذاب ہے ذٰلِكَ بِاَنَّهٗ كَانَتْ تَّاْتِیْهِمْ
رُسُلُهُمْ بِالْبَیِّنٰتِ فَقَالُوْۤا اَبَشَرٌ یَّهْدُوْنَنَا ؗ فَكَفَرُوْا وَ تَوَلَّوْا وَّ اسْتَغْنَى
اللّٰهُ ؕ وَ اللّٰهُ غَنِیٌّ حَمِیْدٌ ﴿۶﴾ اور یہ اس لئے ہوا کہ جب ان کے رسول ان کے پاس
واضح نشانیاں لے کر آئے تو انہوں نے کہا کہ کیا اب ہماری طرح کے انسان ہمیں
ہدایت دیں گے، سو انہوں نے انکار کیا اور رُوگردانی کی، تو اللہ نے بھی اُن کی پرواہ نہ
کی، اللہ تو ہر ایک سے بے نیاز ہے اور ہر قسم کی حمد وستائش کے لائق صرف وہی ہے
زَعَمَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا اَنْ لَّنْ یُّبْعَثُوْا ؕ کافر بڑے دعوے سے کہتے ہیں کہ
انہیں ہرگز دوبارہ زندہ کرکے نہیں اٹھایا جائے گا قُلْ بَلٰى وَ رَبِّیْ لَتُبْعَثُنَّ ثُمَّ
لَتُنَبَّؤُنَّ بِمَا عَمِلْتُمْ ؕ وَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ یَسِیْرٌ ﴿۷﴾ اے پیغمبر (صلی اللہ علیہ وسلم)! آپ ان
لوگوں سے کہہ دیجئے کہ کیوں نہیں! میرے رب کی قسم تم ضرور زندہ کرکے اٹھائے

جاؤ گے پھر ضرور تمہیں بتایا جائے گا کہ تم کیا کچھ کرتے رہے تھے اور یہ کام اللہ کے
لئے بہت آسان ہے فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَ رَسُوْلِهٖ وَ النُّوْرِ الَّذِیْۤ اَنْزَلْنَا ؕ وَ اللّٰهُ
بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِیْرٌ ۝۸ سو تم اللہ اور اس کے رسول پر اور ہمارے نازل کئے ہوئے
نور پر ایمان لے آؤ، اور جو کچھ تم کرتے ہو اللہ اس سے پوری طرح باخبر ہے یَوْمَ
یَجْمَعُكُمْ لِیَوْمِ الْجَمْعِ ذٰلِكَ یَوْمُ التَّغَابُنِ ؕ جب حشر کے دن وہ تم سب کو
اکٹھا کرے گا تو یہی کامیابی اور ناکامی کے ظاہر ہونے کا دن ہو گا وَ مَنْ یُّؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ
وَ یَعْمَلْ صَالِحًا یُّكَفِّرْ عَنْهُ سَیِّاٰتِهٖ وَ یُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِیْ مِنْ تَحْتِهَا
الْاَنْهٰرُ خٰلِدِیْنَ فِیْهَاۤ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِیْمُ ۝۹ جو شخص دنیا میں اللہ
پر ایمان لایا اور نیک اعمال کرتا رہا تو اس دن اللہ اس کی خطائیں معاف کر دے گا اور
اس کو جنت کے ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی، یہ
لوگ ہمیشہ ہمیشہ ان باغوں میں رہیں گے، دراصل یہی بڑی کامیابی ہے وَ الَّذِیْنَ
كَفَرُوْا وَ كَذَّبُوْا بِاٰیٰتِنَاۤ اُولٰٓىٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ خٰلِدِیْنَ فِیْهَا ؕ وَ بِئْسَ
الْمَصِیْرُ ۝۱۰ اور جن لوگوں نے کفر کیا اور ہماری آیات کو جھٹلاتے رہے سو وہ اہل
جہنم ہوں گے، وہ اس جہنم میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے اور وہ بہت ہی برا ٹھکانہ ہے

رکوع [۱]